ج وقفِ جائز کی علامت ہے۔ یہاں ٹھہرنا بہتر اور نہ ٹھہرنا جائز ہے:۔

ز علامت وقفِ مجوز کی ہے۔ یہاں نہ ٹھہرنا بہتر ہے:۔

ص علامت وقفِ مرخص کی ہے۔ یہاں ملاکر پڑھنا چاہئے۔ لیکن اگر کوئی تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔ معلوم رہے کہ ص پر ملاکر پڑھنا ز کی نسبت زیادہ ترجیح رکھتا ہے:۔

صلے الوصل اولےٰ کا اختصار ہے۔ یہاں ملاکر پڑھنا بہتر ہے:۔

ق قیل علیہ الوقف کا خلاصہ ہے۔ یہاں ٹھہرنا نہیں چاہئے:۔

صل قَدْ یُوْصَلُ کی علامت ہے۔ یعنی یہاں کبھی ٹھہرا بھی جاتا ہے۔ کبھی نہیں لیکن ٹھہرنا بہتر ہے:۔

قف یہ لفظ قِفْ ہے۔ جس کے معنی ہیں ٹھہر جاؤ۔ اور یہ علامت وہاں استعمال کی جاتی ہے۔ جہاں پڑھنے والے کے ملاکر پڑھنے کا احتمال ہو:۔

س یا سکتۃ سکتہ کی علامت ہے۔ یہاں کسی قدر ٹھہر جانا چاہئے مگر سانس نہ ٹوٹنے پائے:۔

وقفۃ لمبے سکتہ کی علامت ہے۔ یہاں سکتہ کی نسبت زیادہ ٹھہرنا چاہئے۔ لیکن سانس نہ توڑے۔ سکتہ اور وقفہ میں یہ فرق ہے کہ سکتہ میں کم ٹھہرنا ہوتا ہے۔ وقفہ میں زیادہ۔

لا لا کے معنے نہیں کے ہیں یہ علامت کہیں آیت کے اُوپر استعمال کی جاتی ہے۔ اور کہیں عبارت کے اندر۔ عبارت کے اندر ہو تو ہرگز نہیں ٹھہرنا چاہئے۔ آیت کے اُوپر ہو تو اختلاف ہے بعض کے نزدیک ٹھہر جانا چاہئے بعض کے نزدیک نہ ٹھہرنا چاہئے لیکن ٹھہر جائے یا نہ ٹھہر جائے اِس سے مطلب میں خلل واقع نہیں ہوتا۔ وقف اُسی جگہ نہیں چاہئے جہاں عبارت کے اندر لکھا ہو:۔

ک کذٰلک کی علامت ہے، یعنی جو رمز پہلے ہے وُہی یہاں سمجھی جائے:۔

ہ یہ اس کی علامت ہے کہ اس موقع پر غیر کوفین کے نزدیک آیت ہے۔ وقف کرے تو اعادہ کی ضرورت نہیں۔

∴ یہ تین نقاط والے دو دو وقف قریب قریب آتے ہیں۔ ان کو معانقہ کہتے ہیں۔ کبھی اس کو مختصر کرکے مع لکھ دیتے ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ دونوں وقف گویا معانقہ کر رہے ہیں ان کا حکم یہ ہے کہ ان میں سے ایک پر ٹھہرنا چاہئے دوسرے پر نہیں۔ ہاں وقف کرنے میں رموز کی قوّت وضعف کو ملحوظ رکھنا چاہئے۔

# সূচী পত্র







لمجمع خادم الحرمين الشريفين الملك فهد
لطباعة المصحف الشريف
ص.ب ٣٥٦١ - المدينة المنورة




আল্লাহ তা'আলার
অশেষ অনুগ্রহে পবিত্র কোর-
আনের এই অনুবাদ ও তফসীরের
মুদ্রণ খাদেমুল হারামাইন শরীফাইন
বাদশাহ ফাহ্‌দ কোরআন মুদ্রণ প্রকল্প
মদীনা মোনাওয়ারা কর্তৃক রাজকীয়
সউদী সরকারের হজ্ব ও আওকাফ
মন্ত্রনালয়ের পৃষ্ঠপোষকতায়
সমাপ্ত। ১৪১৩ হিঃ।





(٠٢) (٤) (١٨ ب ٤٠٠٠)